ذٰلِكَ مَا كُنَّا نَبْغِ (قرآن سورۂ کہف)

(یہ ہے جس کی ہمیں تلاش تھی)

مقالہ

# ہندوستان میں اہلِ حدیث کی علمی خدمات

جسے

## ابو یحییٰ امام خاں نوشہروی

نے

بحسب ارشاد آل انڈیا اہلِ حدیث کانفرنس لکھا

اور

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی ۵۰ سالہ جوبلی کے اجلاس (منعقدہ ۲۹ مارچ ۱۹۳۷ء) میں بمقام علی گڑھ پڑھا

اور جسے

## آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس نے شائع کیا




تعداد اشاعت اول ۱۰۰۰

قیمت عـہ فی جلد

# فہرست

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ہندوستان میں جماعت اہلِ حدیث کی علمی خدمات

• یہ مقالہ آل انڈیا اہلِ حدیث کانفرنس کی طرف سے مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی ۵۰ سالہ جوبلی پر بتاریخ ۲۹ مارچ ۱۹۳۶ء پڑھا گیا

الحمد للہ والصلوٰۃ والسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ

اصل دین آمد کلام اللہ معظّم داشتن
پس حدیثِ مصطفیٰ برجاں مسلّم داشتن

حضرات!

سب سے پہلے میں آل انڈیا اہلِ حدیث کانفرنس کی طرف سے داعیانِ جلسہ کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ آپ نے ازراہِ کرم ہماری جماعت کو اس یادگار تعلیمی مجلس میں شرکت سے سرفراز فرمایا

حضرات!

اُمید ہے کہ آپ مجھے اپنی جماعت کے اُس عقیدہ کی (مختصر) تشریح کے موقعہ سے محروم

نہ رکھیں گے جس کی بنا پر ہم اپنی نسبت لفظ حدیث کے ساتھ کرکے خود کو اہلِ حدیث کہتے ہیں لفظ حدیث کے لغوی اور اصطلاحی معنی ظاہر ہیں اور مسلمانوں کا کوئی فرقہ حدیثِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر عمل کرنے سے منکر نہیں مگر (بعض) دوسرے فرقوں اور ہم (اہلِ حدیث) میں یہ فرق بین ہے کہ ہم حدیث پر عمل کرنے کے لئے اِدھر اُدھر کی تصدیق و توثیق کا انتظار نہیں کرتے بلکہ بحسب قول جناب امام ابو حنیفہ (رحمۃ اللہ تعالےٰ) ہمارا شعار

اُترکوا قولی بخبر الرسول

ہے

یا مثلاً جس طرح بعض فرقوں کا شعار ہے کہ اگر حدیث اُن کے منضبط کلیہ کے ماتحت ہے تو اُس پر عمل کے لئے بلا تامل لبیک کہا جاتا ہے ولیکن اگر کوئی حدیث اُن کے اُس — کلیہ کے خلاف ہو تو اب اُس کی تاویل (درتاویل) کی جاتی ہے پھر اگر اس پر بھی وہ چست نہ آسکے تو ناچار اُسے مسترد کر دیا جاتا ہے پس یہ طریق ہمارے (اہلِ حدیث کے) نزدیک کسی عنوان قابلِ پذیرائی نہیں بلکہ یہاں "حدیث من حیث حدیث" خود کلیہ ہے (قرآنِ مجید کے بعد) وہی حکم ہے وہی امام مسلم ہے اسی کو متبوع سمجھا جاتا ہے یعنی وہ خود ایک ایسا کلیہ ہے جس پر جملہ — احکام متفرع ہوتے ہیں اور وہ (احکام) بھی حدیث ہی ہے اس لئے ہم (اہلِ الحدیث) نے ہر طرف سے اعراض کرکے صرف (قرآن و) حدیث سے اپنا رشتہ قائم رکھا فنعم الوفاق

یعنی

کسی کا ہو رہے کوئی نبیؐ کے ہو رہیں گے ہم

**ہندوستان میں افرادِ اہلِ حدیث کا ورود** اس وقت تمام ملک میں جماعت اہلِ حدیث کی تعداد ایک اور دو کروڑ کے درمیان ہے اور کوئی صوبہ بلکہ ضلع ایسا نہیں جس میں ان کا وجود نہ ہو خصوصاً صوبہ بہار و بنگال و اضلاع

پنجاب و دھلی اور نواح دھلی وغیرہ میں ہماری جماعت بکثرت پھیلی ہوئی ہے اور دن بدن ترقی پذیر فللّٰہ الحمد من قبل ومن بعد

ولیکن ہندوستان میں اولیت کا شرف حضرت ربیع بن صبیح السعدی البصری کو ہوا یہ بزرگوار تابعی تھے اور ۱۵۹ھ میں بعہد خلیفہ مہدی (عباسی) جو فوج ہندوستان کی طرف بھیجی گئی اُس میں آپ بھی تھے جناب ربیع بن صبیح اسلام میں پہلے شخص ہیں جنہوں نے احادیث کے منتشر اوراق کے یک جا کرنے میں سب سے پہلے حصّہ لیا بلکہ اسلام میں سب سے پہلے تصنیف کی طرح بھی انھوں ہی نے ڈالی جیسا کہ صاحب "کشف الظنون" کا بیان ہے

قیل ھو اول من صنف وبوب فی الاسلام[۱] (یہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے اسلام میں تصنیف کی)

**ہندوستان میں دوسرے تابعی کا ورود** حضرت حباب بن فضالہ ہیں جناب انس بن مالک رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ کی زیارت سے مشرف ہوئے اور ہندوستان کو اپنے ورود سے مفتخر فرمایا[۱]

**تیسرے تابعی** نام اسرائیل بن موسیٰ یہ بزرگوار جناب امام حسن بصری کے شاگرد تھے بارہا ہندوستان تشریف لائے اور اسی وجہ سے آپ کا لقب نزیل ھند ہو گیا[۲]

**دو نو مسلم سندھی محدّث** دوسری صدی ہجری کے آئمۂ حدیث و سیر میں ابو معشر نجیح سندھی بھی ہیں آپ مدینہ جاکر رہے تو مدنی کہلانے لگے یہ اپنے وقت میں فن مغازی و سیر کے امام تھے دوسرے بزرگ رجا السندی ہیں جو ایران پہونچ کر اسفرائینی کہلائے فنِ حدیث میں یہ کمال پیدا کیا کہ مشہور محدّث حاکم

---

[۱] میزان الاعتدال ج ۱ ص ۲۰۸ } بحوالہ رسالہ معارف اعظم گڑھ ج ۲۴ نمبر ۴

[۲] تہذیب التہذیب ج ۱ ص ۲۶۱

اُن کے حال میں کہتے ہیں کہ رکن من ارکان الحدیث یہ حدیث کے ارکان میں سے ایک رکن ہیں

ان حضرات کے عہد تک اتباع حدیث کے بغیر کوئی دوسرا راستہ تجویز نہ ہوا تھا پس بلا دریغ کہا جا سکتا ہے کہ ہندوستان میں جہاں اسلام کی اشاعت میں ان حضرات سے مدد ملی وہاں عمل بالحدیث کا چرچا بھی ان کی بدولت ہوتا گیا

اس کے بعد کئی سو برس تک کے حالات تحدیث وعلم ہم سے پوشیدہ ہیں اور اگرچہ مسلمانوں کے عہدِ حکومت میں مدار فقہ حنفیہ پر رہا مگر کہیں کہیں حدیث وعمل بالحدیث کے مذکور بھی سُننے میں آجاتے ہیں

تا آنکہ حضرت نظام الدین اولیاء (دھلی) رحمہ اللہ تعالیٰ نے سماع پر علمائے فقہ سے مناظرہ کیا جس کی روئداد فرشتہ نے ان الفاظ میں قلم بند کی ہے

"قاضی رکن الدین ...... رو بشیخ کردہ گفت اے درویش درباب سرود و سماع چہ حجت داری شیخ بحدیث نبوی السماع[۱] مباح لاہلہ" متمسک گشت قاضی گفت بہ حدیث چہ کار تو مرد مقلدی روایتے از ابوحنیفہ بیار تا بمعرض قبول افتد شیخ گفت سبحان اللہ! من حدیثِ مصطفوی نقل مے کنم و تو از من روایت ابوحنیفہ مے خواہی شاید کہ ترا رعونت حکومت بریں مے دارد زود ازیں عہدہ معزول مے شوی پادشاہ چوں حدیث پیغمبر شنید متفکر شود و ہیچ نہ گفت"

اس مناظرہ کی جو روئداد سیر الاولیا میں مرقوم ہے اس میں حضرت کا یہ جواب بھی منقول ہے

---

"[۱] اس فقرہ کو حدیث کہنا شاید فرشتہ کی غلطی ہو یہ فقرہ امام غزالی نے احیاء العلوم میں بطور فتویٰ لکھا ہے" (منقول از معارف ج ۲۲ نمبر ۴)

"وہ ملک کیونکر آباد رہے گا جس میں رایوں کو
احادیث نبوی پر ترجیح ہو"

شاہ نظام الدین علیہ الرحمۃ کے استدلال سے آپ کے عقیدہ کا اندازہ کیا جا سکتا ہے اور اس میں ابھی اُس ضمیمہ کے الحاق کی ضرورت باقی ہے کہ شاہ صاحب فاتحہ خلف الامام کے بھی عامل تھے جو ہندوستان کے اُس ——— دستور فقہ حنفیہ کے خلاف عمل بالحدیث کا ثبوت ہے

**۱۲ ویں صدی ہجری میں** تو عاملین بالحدیث اور بھی زیادہ تعداد میں نظر آتے ہیں الہ آباد (دائرہ شاہ اجمل) میں شاہ محمد فاخر زائر (از ۱۱۲۰ھ تا ۱۱۶۴ھ) اشتیاق عمل الحدیث کے نغموں سے محفل سنت کو گرما رہے ہیں یعنی

از احادیثِ رسول آوردہ ام اسرار دیں — نیست غیر از گوہر شہوار در دکانِ ما
از عقاید این واں زائر عقاید را بجست — در پناہِ سنتِ سرور بود ایمانِ ما
اسیرِ سنتِ خیر البشر بود زائر — زہر بلا بجز ایں در پناہ نتواں کرد

اور اسی زمانہ میں (ضلع) اعظم گڑھ کے موضع نُہرا نامی میں شاہ ابو اسحاق (بن شاہ ابو الغوث گرم دیوان) ——— المتوفی ۱۲۳۴ھ ——— کی محفل تحدیث و عمل بالسنۃ کا چرچا تھا آپ کے باقیات (الصالحات) میں "نور العینین فی اثبات رفع الیدین"[۱] (عربی) ہماری جماعت کے نوجوان (عالم) مولوی عُبید اللہ صاحب مبارک پوری (اعظم گڑھی) کے کتب خانہ میں قلمی موجود ہے

دھلی میں حضرت مرزا مظہر جان جاناں شہید (المتوفی ۱۱۹۰ھ) اسی طریقہ کے عامل تھے الحاصل ملک کے تمام حصوں میں یہ لوگ پھیلے ہوئے تھے مگر ایک تو عالت منتشرہ تھی

---

[۱] تذکرہ علمائے ہند فارسی ص ۵

حالانکہ خلہ آباد ہندوستان کے مسلمان صدیوں سے کسی رہبر کے منتظر تھے

شاہ ولی اللہ صاحب کے بعد علمائے مصنفین نے اپنی تحریروں میں حدیث وتفسیر کے لئے بھی جگہ نکالی ان کے مدارس میں بھی تحدیث ہونے لگی حدیث کا اوّلین ادارہ "مدرسہ رحیمیہ" تھا جس میں نصف صدی تک تو بنفسہٖ حضرت حجۃ اللہ البالغہ شاہ ولی اللہ صاحب ہی نے قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سرمدی نغموں سے اُجڑی ہوئی محفل کا رنگ پھر سے جما دیا کہ جس کے اثر سے طول وعرض ہند (وبیرون ہند) میں صوبہ بہ صوبہ شہر بہ شہر اور قریہ بہ قریہ حدیث کے مدرسے قائم ہو گئے

میں چمن میں کیا گیا گویا دبستاں کھل گیا
بلبلیں سُن کر مرے نالے غزل خواں ہو گئیں

جناب حجۃ اللہ کے درس کی برکت سے آپ کے ہر چہار صاحبزادگان عالی یعنی مولانا شاہ عبد العزیز محدث ومولانا شاہ عبد القادر محدث ومولانا شاہ عبد الغنی محدث ومولانا شاہ رفیع الدین محدث نے علمی ودینی فیوض حاصل کئے بیہقی وقت عَلَم الھدیٰ قاضی ثناء اللہ صاحب پانی پتی آپ ہی کے فیض یافتہ ہیں العلامۃ السید مرتضیٰ بلگرامی زبیدی اسی چشمہ سے سیراب ہوئے مولانا محمد امین اور ان کے صاحبزادہ گرامی مولانا محمد معین بلگرامی صاحب "دراسات اللبیب" شاہ ولی اللہ صاحب ہی کے خرمن علم کے خوشہ چین تھے شاہ محمد عاشق عرف بابا عثمان کشمیری پھلتی "مدرسہ رحیمیہ" ہی کے فارغ شدہ ہیں اور یہ وہ بزرگ ہیں جن کی سعی وسفارش سے شاہ ولی اللہ صاحب نے "حجۃ اللہ البالغہ" لکھی[۱] ان حضرات کے سوا مولانا رفیع الدین مراد آبادی مولانا خیر الدین سورتی مخدومی لکھنوی سید جلال الدین رامپوری ومولانا عبد اللہ خاں رامپوری مولانا محمد سعید خاں جد اعلیٰ حکیم نجم الغنی "صاحب اخبار الصنادید" رامپوری اور شیخ جار اللہ بن عبد الرحیم اللاہوری المدنی وغیرہم نے حضرت شاہ ولی اللہ صاحب سے پڑھا

[۱] حجۃ اللہ البالغہ ص۳

اور آپ کا سلسلہ تمام ہندوستان و بیرونِ ہندوستان میں قائم ہوا غرض آپ نے ۵۴ برس تک مسند تحدیث و تفسیر کو رونق بخشی رحمۃ اللہ تعالےٰ

آپ کے ارتحال کے بعد اسی طریقہ کے رہ نورد اور آپ کے فرزند اکبر مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب محدث اپنے مسبوق و متبوع کے جانشین اور "خلیفۂ بلا فصل" ہوئے آپ نے اس "خلافت الٰہیہ" کا انصرام جس قابلیت سے کیا وہ محتاجِ بیان نہیں تدریس جاری ہے نظام بیعت قائم ہے کتابیں لکھی جا رہی ہیں

شاہ عبدالعزیز صاحب کی علمی و روحانی سرگرمیاں محفل قال و حال تک ہی محدود نہیں بلکہ مسلمانوں کی عام رفاہ کا خیال بھی ہر وقت دامن گیر ہے

یہ وہ زمانہ تھا جب صوبہ پنجاب و ملک کابل کے مسلمان اپنی ایک ہمسایہ قوم کا تختۂ مشق ستم صرف اس لئے ہو رہے تھے کہ وہ اس بادشاہ اسلام کے مداح اور ہم قوم تھے جس نے اس ہمسایہ قوم کے بزرگوں کے ساتھ مقاتلہ کیا مگر پنجاب میں مسلمانوں کی اس مظلومی کے زمانہ میں شاہ عبدالعزیز صاحب مکفوف البصر ہو چکے تھے کچھ مدت ان الفاظ میں مسلمانانِ پنجاب کی خستہ حالی کا مرثیہ پڑھتے رہے

سلام علی مولی جسیم الفضائل     کریم الوری حاوی فنون الفواضل
حماہ اللہ العالمین عن الاذی     وعن کلِ شر فی الخلیقۃ نازل
وبعد فان العبد یحمد ربہ     علی ما حماہ عن صنوف الغوائل
لاغدو واثواب النعیم ملابسی     واصسی وایدی الطیبات حمائل
ولکن اری الکفار ارباب ثروۃ     لقد افسدوا ما بین دھلی وکابل
ولقد رفع الاشرار فوق خیارنا     وکل امر اشر یلیح بالتناطل
وکل بخیل لا یرام فناؤہ     وکل حسود مبغض ذی وغائل
اری الخلق طرا مشتکین معانھم     وامرھم ما بین فقر و عائل

لكل زمان من تقاسم رحمة　　الا له نصيب لا يود بجائل
وان زمانا ظلت فيه مسودا　　خلى من الخيرات ملاء الزلازل
فما الشغل فيه غير فسق و بدعة　　وما الناس الا كالجمال العباهل
جزى الله عنا قوم سكهه ومرهٹ　　عقوبة شر عاجلا غير اٰجل
فقد قتلوا جمعا كثيرا من الورى　　وقد اوجعوا فى اهل شاء وجاهل
ولم يدعوا قوما مصونين عنهم　　وان واقعوهم بالذرى والكلاكل
هم كل عام نهبة فى بلادنا　　يخوضون فينا بالضحى والاصائل
لقد فسدت هذه الديار وقد خلت　　عن العدل حتى قلت بل كل قائل
فهل بعد هذا من معاذ لعائذ　　وهل من مغيث يتقى الله عادل
ايا قلبكم تشكو الزمان وانت　　عن مكارم لطف الله لاه وغافل
كفى الله سلوانا لوجع مفاصلى　　اليس بكاف عروة للاوائل
وكيف بهم الهم نحو قلوبنا　　ولدنا الى من ليس عنا بغافل
وان كانت الاقوام لا خير فيهم　　فنحن تمسكنا بخير الوسائل
رسول اله العالمين فانه　　ثمال اليتامى عصمة للارامل
يلوذ به الاف من اهل حاجة　　فهم عنده فى نعمة و فواضل
يضم عفاة الطارقين جنابه　　كما ضم ام الراس شعث القنابل
ويستهزم الجيش العرموم باسمه　　وان كان جرار كثير الصواهل

تا آنکہ رائے بریلی کے ایک ہاشمی مطلبی فاطمی السید احمدؒ حاضر خدمت ہو کر بیعت سے مشرف ہوئے اور اپنے مرشد کے جملہ علوم و معارف اپنے سینہ میں محفوظ کر کے عوام کے سامنے آئے اور اس موقعہ پر جناب سید صاحب کے احوال میں اتنا ہی کافی ہے کہ آپ امیر المومنین اور مجدد تیرھویں صدی کے خطاب سے ملقب ہوئے ؎ اللھم اغفر لہٗ ولا تباعہ

شاہ عبدالعزیز صاحب کے زمانہ تدریس و تبلیغ میں آپ کے تینوں بھائی یعنی شاہ عبدالقادر وشاہ عبدالغنی وشاہ رفیع الدین بھی آپ کے یمین و یسار فرائض تبلیغ و تدریس میں مصروف تھے ان حضرات کے علمی خدمات کا تذکرہ قرآنِ پاک کے اُن اُردو ترجموں کی صورت میں ہمارے سامنے ہے جن کی اولویت و اولیت سے انکار نہیں ہوسکتا پھر نفس مطلب کا انضباط کہ شاہ عبدالقادر کے ترجمے کے لئے تو یہ کہا گیا کہ اگر قرآنِ پاک اردو میں نازل ہوتا تو شاہ عبدالقادر صاحب کے الفاظ میں ہوتا فنعم اجرا لعاملین

شاہ رفیع الدین صاحب کا ترجمہ (قرآن) با محاورہ ہے اور اِن دونوں ترجموں کے بعد اگرچہ اردو میں بقدر بیس[۲] کے قرآنِ پاک کے اور ترجمے بھی ہو چکے ہیں مگر ابھی تک اُردو خواں مسلمان ان ترجموں سے بھی مستغنی نہیں ہوسکے

ان ترجموں کا اسلوب اور شاہ عبدالقادر صاحب کی تفسیر موضح القرآن سب اس بات پر شاہد ہیں کہ یہ دونوں بزرگ اپنے والد ماجد حضرت حجۃ اللہ کے طریق پر عامل تھے اور ہمیشہ ترویج سنت ان کا بھی مشن تھا

## شاہ عبدالعزیز صاحب کے اُن شاگردوں کے نام جن سے سلسلہ آگے چلا ہے

سیدنا مولانا محمد اسمٰعیل شہید[۱] وشاہ عبدالحی بڈھانوی[۲] اور الصدر الحمید شاہ محمد اسحاق[۳] صاحب دھلوی ومرزا حسن علی صغیر[۴] محدث لکھنوی وسید حسین احمد[۵] ملیح آبادی والسید العلامۃ[۶] مولانا اولاد حسن قنوجی (خلیفۃ السید احمد امام الوقت بریلوی) اور یہ تمام حضرات صاحبِ درس و تدریس تھے جیسا کہ ان کے تراجم سے معلوم ہوتا ہے

## سیدنا شاہ محمد اسمٰعیل صاحب کی تحدیث و تبلیغ

جناب حجۃ اللہ کے پوتے اور شاہ عبدالغنی صاحب کے نور نظر نام محمد اسمٰعیل لقب شہید سلسلۂ تعلیم کا ذکر اوپر ہوچکا ہے آپ کی تحدیث و تدریس کا ماجرا آپ نے

اپنے آبائی دار التعلیم "مدرسہ رحیمیہ" کی مسندِ پر تمکین کے ساتھ ہی قرآن وحدیث کی تدریس شروع فرمادی نصاب میں منجملہ کتبِ مروجہ علم وفنون کے ایک جامع النصاب کتاب (کہ اس وقت کے مکاتب میں اس کا وجود نہ تھا) یعنی قرآنِ مجید گلے میں آویزاں شہر کا ہر کوچہ وبازار مدرسہ رحیمیہ کے ملحقہ مدارس رہیں موسم برسات میں یہ مدرسہ دریائے جمن پر منتقل ہوجاتا ہے کہ سیدنا اسمٰعیل دریا میں پیراکی کی مشق بھی فرمارہے ہیں اور طلبار کو بھی پڑھارہے ہیں آخر جامع مسجد کی سیڑھیوں پر شاہ محمدؐ اسمٰعیل صاحب کا یہ درس درس خارجی (جسے آج کل لیکچر کہا جاتا ہے) کی شکل میں ہونے لگا اس کی گونج ادھر بہار بنگال ودکن تک اور ادھر پنجاب کی وادیوں سے گونجتی ہوئی کوہستان ہمالہ کے اُس حصہ سے جاٹکرائی جو کشمیر اور کابل کے درمیان پھیل رہا ہے

سیدنا اسمٰعیل شہید رحؒ کے ان لیکچروں سے "مدرسۂ رحیمیہ" کے تربیت یافتہ ایک سرے سے سراپا درد بن گئے اعلائے کلمۃ اللہ کی تدریس چمکتی ہوئی تلواروں کے سائے میں کرنے کا وقت آگیا کہ اب اس تدریس کی ضرورت پنجاب کے اُن مسلمانوں کا استخلاص ہے جو اپنے برادرانِ ملک کے مظالم کی وجہ سے ترکِ اسلام پر مجبور رہورہے ہیں وہ علمائے کرام جو شاہ عبد العزیز صاحب تک کے فیض یافتہ تھے مسند تدریس وتحدیث کو چھوڑ کر سب کے سب امیر المومنین وسید المسلمین السید احمدؒ کے میمنہ ومیسرہ کو سنبھالتے ہوئے کوہستان میں پہنچے مسلمانانِ پنجاب کی حفاظت کے لئے گرم پیکار ہوئے اور کفر واسلام میں یہی خالص جنگ تھی جو محمد بن قاسم فاتح سندھ کے بعد سرزمین ہندوستان پر ہوئی اس کا انجام!

ع بازی اگرچہ پا نہ سکا سر تو دے سکا

وَصَدَقَ اللهُ فی کتابہٖ "ان اللہ اشتری من المومنین انفسھم واموالھم بانّ لھم الجنۃ"

اس جیش کے بقیۃ السیف میں سے ایک حصہ تو وہیں رہ گیا جو اب تک موجود ہے ان کا شغل تدریس وتحدیث بھی ہے دوسرا حصہ وطن لوٹ آیا اور مصروف تدریس وتبلیغ ہوا

## شیخ الکل میاں صاحب سید نذیر حسین محدث دھلوی کی تحدیث.....

شاہ اسمٰعیل شہید کے اس مسابقت الی الجہاد و فوز بہ شہادت کے بعد ہی دھلی میں الصدر الحمید مولانا شاہ محمد اسحاق صاحب کا فیضان جاری ہوگیا جن سے شیخ الکل میاں صاحب السید نذیر حسین صاحب محدث دہلوی مستفیض ہوکر دہلی ہی کی مسندِ تحدیث پر متمکن ہوئے

میاں صاحب رح کا یہ درس ساٹھ برس تک قائم رہا ابتدا میں آپ تمام علوم پڑھاتے رہے مگر آخری زمانہ میں صرف حدیث و تفسیر پر کاربند رہے

میاں صاحب رح کے اس مدرسہ (واقعہ پھاٹک حبش خاں) میں ہندوستان و بیرونی ممالک ہر جگہ کے طالب علم تھے جن میں سے بے شمار حضرات مسندِ تحدیث کے مالک بنے ان میں سے بعض نے حدیث کی خدمت میں وہ حصہ لیا کہ جس کا تذکرہ رہتی دنیا تک (انشاء اللہ العزیز) باقی رہے گا مثلاً

السید عارف باللہ مولانا عبداللہ صاحب غزنوی امرتسری اور آپ کے صاحبزادہ عالی السید مولانا عبدالجبار غزنوی امام جماعت اہل حدیث شیخ پنجاب حافظ عبدالمنان صاحب محدث وزیرآبادی استاذ الاساتذہ مولانا حافظ عبداللہ محدث غازی پوری صاحب "عون المعبود فی شرح ابی داؤد" یعنی العلامہ شمس الحق ڈیانوی بہاری مولانا ابوالعلی عبدالرحمن مبارکپوری صاحب "تحفۃ الاحوذی شرح جامع الترمذی" و مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی (ترہتی) بہاری و مولانا شاہ عین الحق پھلواروی و مولانا ابوسعید محمد حسین بٹالوی و مولانا احمد اللہ صاحب امتعنا اللہ بعلمہ وطول حیاتہ) پرتاب گڑھی الدھلوی و مولانا محمد سعید بنارسی بانی مدرسہ سعیدیہ بنارس والسید امیر حسن محدث (وابنہ) السید امیر احمد محدث و مولانا محمد بشیر ساکنین قصبہ سہسوان یرحمہم اللہ تعالےٰ

اور یہ تمام حضرات صاحبِ مسند و تدریس تھے ان میں سے بعض ابھی تک ہمارے اوپر

سایہ افگن ہیں مثلاً مولانا احمد اللہ صاحب محدث پرتاب گڑھی (صدر المدرسین دار الحدیث رحمانیہ دہلی) اور اس وقت تک جماعت میں جس قدر مدارس قائم ہیں وہ تمام میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہی کے شاگردوں کے سلاسل ہیں مثلاً مدرسہ محمدیہ گوجرانوالہ میں مولانا حافظ محمد صاحب (گوندلانوالہ) یہ صاحب مولوی عبد الجبار صاحب امرتسری امام اہلِ حدیث کے شاگرد ہیں اور مولانا ابو الخیر محمد اسماعیل صاحب ذبیح وزیر آبادی شیخ پنجاب حافظ عبد المنان محدث وزیر آبادی کے فیض یافتہ ہیں

"خاندانِ سعادت قصور"[۱] مولوی فضل حق صاحب برادر بزرگ مولانا عبد القادر صاحب (قصوری) بسلسلۂ میاں صاحب، امرت سر پنجاب کا مدرسہ "تقویۃ الاسلام" اور اُس کے مدرس اعلیٰ مولانا ابو اسحٰق نیک محمد صاحب و مولانا محمد حسین صاحب ہزاروی امرتسری سلسلۂ میاں صاحبؒ سے بواسطہ مولانا السید عبد الجبار غزنوی امرتسری امام اہلِ حدیث کے شاگرد ہیں اور مدرسۂ احمدیہ سلفیہ لہریا سرائے دربھنگہ کے تمام اساتذۂ علم وحدیث میاں صاحب ہی کے سلاسل حدیث سے وابستہ ہیں مظفر پور کے مدرسہ دار التکمیل کے مدرس اعلیٰ مولانا عبد النور صاحب حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے فیض یافتہ ہیں

## ہندوستان سے باہر میاں صاحب کے شاگرد

کابل میں، مولوی عبد الحمید، مولوی اخوان، مولوی شہاب الدین، مولوی عبد الرحیم

باجوڑ میں، مولوی زین العابدین

باغستان میں، مولوی محمد حسین

بخارا میں، مُلّا رجب علی

سمرقند میں، مُلّا جلال الدین

---

[۱] مولانا ابو الکلام آزاد بحوالہ تذکرہ ص ۳۱۴

غزنی میں، ملا شہاب الدین

قندھار میں، ملا عبدالرحمٰن

قوقند میں، ملا نورالدین قہستانی، ملا عبدالنور، ملا میر عالم

ہرات میں، ملا عزیزالدین، ملا سید محمد

حجاز میں، شیخ عبدالرحمٰن بن عون نعمانی

نجد میں، شیخ اسحاق بن عبدالرحمٰن و شیخ علی بن قاضی و سید عبداللہ بن سعد بن عبدالعزیز ......... مدیہش و قاضی محمد بن ناصر بن مبارک و قاضی سعد بن عتیق

جزیرہ حبشان میں، شیخ محمد بن ابراہیم

سوڈان میں، شیخ عبداللہ بن ادریس الحسینی

## علمائے اہلِ حدیث (ہند) کی تصانیف

ہماری جماعت نے بحمداللہ تعالےٰ تصانیف وتالیف میں بھی بہت سرگرمی دکھائی اور علم کی ہر صنف میں بہترین کتابیں لکھیں جن کی بہت ہی مجمل روئداد یہ ہے

### قرآنِ مجید کے ترجمے

قرآنِ مجید کے جو ترجمے حجۃ اللہ شاہ ولی اللہ اور آپ کے صاحبزادگان عالی شاہ عبدالقادر و مولانا شاہ رفیع الدین صاحب نے کئے تھے وہ قلمی صورت میں ملک میں کہیں کہیں پائے جاتے تھے ہمیں اس بات پر بجا طور پر فخر ہے کہ یہ اوّلیت ہماری جماعت کے ممتاز عالم مولوی ولایت علی صاحب صادق پوری کے حصہ میں آئی ممدوح کا لقب بڑے حضرت صاحب تھا عالم دین ہونے کے ساتھ ہی اُس سعادتِ عظمیٰ سے بہرہ مند تھے کہ شارع اسلام حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانِ مبارک سے "ذُریۃ الاسلام" سے متسم ہے بڑے حضرت صاحب امیر المومنین السید احمد بریلوی کے خلیفہ تھے کوہستان پر استخلاص المسلمین کے لئے لڑے اور جب یہ شیرازہ بکھر گیا تو وطن میں رہ کر تبلیغ و تدریس کے تمام شعبوں کا انصرام فرماتے

رہے اور آخر کار اُسی محاذ پر جاکر انتقال فرمایا

مولانا شاہ محمد اسحاق صاحب سایہ افگن تھے اور قرآنِ مجید کے یہ تینوں ترجمے آپ کی تحویل میں تھے آپ نے شاہ صاحب سے درخواست کی کہ اگر شاہ عبدالقادر صاحب کا ترجمۂ قرآن عنایت فرمادیا جائے تو اس کی طباعت کا انتظام ہوسکتا ہے شاہ صاحب نے درخواست منظور فرمائی آپ کے ارشاد پر آپ کے مرید مولوی بدیع الزماں مرحوم بردوانی نے دس ہزار روپیہ میں ٹائپ مشین خریدی اور ترجمۂ قرآن (شاہ عبدالقادر صاحب والا) بکرات ومرات چھپواکر شائع فرمایا[1]

## قرآنِ کریم کی تفسیر وبیان میں ہماری جماعت کی مسابقت

حضرت حجۃ اللہ شاہ ولی اللہ صاحب کی خدمات کا ذکر اوپر گذر چکا ہے ان کے بعد کے دور میں جماعت اہلِ حدیث نے قرآنِ مجید کے متعدد ترجمے اردو میں کئے

نواب وحید الزماں حیدرآبادی مرحوم کا ترجمۂ قرآن بنام موضحۃ القرآن اور اسی محمڈن کالج کے ٹرسٹی اور جناب سرسید احمد خاں صاحب مرحوم کے دست راست ڈاکٹر حافظ نذیر احمد خاں مرحوم کا ترجمہ ہے ڈاکٹر صاحب کا یہ ترجمہ علمائے اسلام کی اُس کمشن کے سامنے پیش ہوتا جس کا اہتمام سرسید کی متبرک ومتقدس سعی نے کیا طریق یہ تھا کہ ڈاکٹر (نذیر احمد خاں) روزانہ کچھ ترجمہ علماء کے کمشن میں پیش کرتے اور مناسب حک واضافہ کے بعد جو الفاظ اتفاق رائے سے پاس ہوتے آیات کے نیچے لکھدئے جاتے وعلیٰ ھٰذا القیاس

ڈاکٹر صاحب ممدوح کا یہ ترجمہ خطوط وحدانی میں قرآنِ کریم کی تفسیر کا بھی حامل ہے اس پر صاحب مترجم کا حاشیہ نورٌ علیٰ نور

حواشیِ قرآن میں ڈپٹی سید احمد حسن مرحوم دہلوی (المتوفی ۱۷ رجادی الاوّل ۱۳۳۸ھ) کا

---

[1] مفاد از الدر المنثور فی ذکر اہل صادقپور مولفہ مولانا عبدالرحیم صادقپوری (مرحوم)

حاشیہ احسن الفوائد بھی قابل ذکر ہے جو صرف احادیث وآثار سے مستنبط ہے اسی طرح آپ کی تفسیر احسن التفاسیر ہے تفاسیر میں بیہقی وقت علم الہدیٰ قاضی ثناء اللہ پانی پتی المتوفی (۱۲۲۵ھ) کی تفسیر مظہری ہے جو حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمۃ اللہ علیہ سے عقیدت وارادت کی وجہ سے ممدوح مرحوم کے نام کے ساتھ مضاف بھی کی گئی قاضی صاحب مرحوم حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کے تلامذہ سے ہیں حدیث میں اتنے وسیع نظر کہ شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی نے آپ کو "بیہقی وقت" کے خطاب سے سرفراز فرمایا علوم باطن میں اس حد تک انشراح کہ آپ کے مرشد حضرت مرزا مظہر جان جاناں نے آپ کو "عَلَمُ الھدیٰ" کے سراپا سے عزت بخشی قاضی صاحب کی یہ تفسیر اصل عربی میں ہے جس کے بعض حصص کا ترجمہ فارسی میں بھی چھپا کچھ عرصہ ہوا کہ دیوبند میں اس کی مکمل اشاعت زیر غور بلکہ زیر طبع تھی

یہاں قاضی صاحب کے متعلق یہ عرض ناگزیر ہے کہ مسلمانوں کا ایک طبقہ آپ کو ہمارے طریق کے خلاف بھی سمجھتا ہے تو جیسا کہ میں نے شروع مقالہ میں عرض کیا ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحب کے دَور تک بھی علمائے اہل حدیث خود کو بے نقاب نہ کر سکے اسی اثر سے جناب ممدوح بھی متاثر تھے ورنہ شاہ عبدالعزیز صاحب کا آپ کو "بیہقی وقت" اور مرزا مظہر جان جاناں کا آپ کو "عَلَمَ الہدیٰ" کے خطاب سے سرفراز فرمانا کوئی معنی نہ رکھتا تھا امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ تو فن حدیث کے امام ومقتدا تھے اور ہمارے طریقہ کے خصائص پر آپ کا مشہور رسالہ "جزء القراءۃ" بھی دال ہے

یہی حال حضرت جان جاناں کا ہے وہ فرضیت فاتحہ خلف الامام پر عامل اور رفع الیدین ان کا کردار تھا اس طریقہ کا پیرو ایک غیر اہل حدیث کو کہ اس کی نظر جزئیات مسائل پر کس قدر وسیع سہی مگر اُسے "عَلَمَ الہدیٰ" کے لقب سے کیسے پکار سکتا ہے کلّا ثم کلّا

---

تفاسیر عربی کے سلسلہ میں ہمارے سلسلۂ جماعت کے مشہور قائد جناب مولانا ابوالوفا ثناء اللہ صاحب امرتسری کی "تفسیر القرآن بکلام الرحمٰن" ہے

یہ تفسیر "القرآن یفسر بعضہ بعضا" کا بہترین مرقع ہے اسے دیکھئے اور قرآن کریم کی اس حسن و خوبی کی داد دیجئے کہ اس نے اپنے سمجھنے والوں کے لئے اپنے ہی جیب و دامن میں کیا کچھ بھر رکھا ہے "ولقد یسرنا القرآن للذکر فھل من مدکر" تو اسی وقت صحیح ہوگا کہ اس میں تدبر کرنے پر ادھر اُدھر سے پوری بے نیازی رہے

مولانا ثناء اللہ صاحب کی اس سعی کی داد مصر کے رسائل "الاہرام" اور "المنار" نے دی اور ہندوستان کے بہترین نکتہ شناس ادارۂ معارف اعظم گڑھ نے تو یہاں تک لکھا کہ "تفسیر القرآن بکلام الرحمٰن" اس قابل ہے کہ اسے نصاب درس میں داخل کر لیا جائے [1]

صاحب ممدوح نے عربی ہی میں ایک اور تفسیر "بیان الفرقان علی علم البیان" لکھی ہے یہ ابھی سورۂ بقرتک ہے اور اپنی اسی شانِ دلربائی کے ساتھ کہ صاحب مصنف کا حصہ ہے

جناب ممدوح کی ایک ضخیم تفسیر اردو میں ۸ جلدوں میں بنام "تفسیر ثنائی" ہے اس کا رنگ پہلی دونوں سے بالکل مختلف، اور مناظرانہ طرز پر غیر مسلم معترضین یعنی قادیانی (ہر دو صنف) عیسائی آریہ وغیرہم کے اعتراضوں کے جواب اور مسکت جواب ہیں

حضرت الافاضل ممدوح کی عیسائی معترض کی تنقیص قرآن پر ایک ضخیم کتاب "تقابل ثلاثہ" ہے جس میں "قرآنا عربیا غیر ذی عوج" کا تقابل تورات و انجیل کے ساتھ آیت بہ آیت (جدول میں) گیا ہے

سوامی دیانند سرسوتی بانیِ آریہ سماج کی "ستیارتھ پرکاش" کے چودھویں سمولاس میں قرآن کریم پر جو اعتراضات ہیں اُن کا جواب آپ نے اپنی نفیس ترین کتاب "حق پرکاش"

---

[1] معارف ج ۲۴ نمبر ۳ ص ۲۱۶

میں دیا

کچھ عرصہ ہوا ایک آریہ معترض نے از سر نو قرآنِ مجید پر سخت جارحانہ حملے کئے ان کا جواب ہمارے اس مرد میدان (ایدہُ اللہ) نے کتاب الرحمٰن کے خدائی ہتھیار سے دیا

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہ حاملِ قرآن و شارح قرآن کی دوگونہ خلعتوں سے سرفراز تھے آپ کی ذات مستجمع الصفات پر جب راجپال آریہ نے ایک فحش عنوان (کہ جس کے اعادہ کرنے سے میرا امداح رسول قلم لرزہ براندام ہوا جاتا ہے) سے لکھا تو رسول عربی الہاشمی المطلبی کے اس سچے پیرو نے اس تقدیس کے ساتھ اس کا جواب دیا کہ ہندوستان کے تمام مسلمان "ثناء اللہ بود ورد زبانم" پکارنے لگے اس کتاب کا نام "مقدس رسول" ہے اللہ تعالےٰ آپ کی عمر وارادوں میں برکت فرمائے

حال ہی میں ہماری جماعت کے مشہور مفسر قرآن مولانا حافظ محمد ابراہیم صاحب سیالکوٹی نے سورۂ فاتحہ کی تفسیر ایک ضخیم جلد میں لکھی ہے یہ ۴۸۴ بڑے صفحوں پر مشتمل ہے صرف ام الکتاب کی اتنی بسیط تفسیر میں کس قدر نکات بیان ہوئے ہوں گے!

جناب موصوف الصدر نے قرآنِ مجید کے متعلق اور کتابیں بھی مختلف ضروریات کے مطابق لکھیں جن میں صرف آیت "انی متوفیك ورافعك الی" کی تفسیر دو جلدوں میں بعنوان "شہادت القرآن" ہے جو مسئلہ حیاتِ عیسیٰ علیہ السلام پر ایسی گواہی ہے کہ حضرت مسیح کو مردہ بتانے والے بھی "کذلك یحی اللہ الموتیٰ ویریکم اٰیٰتہ لعلکم تعقلون" پکار اُٹھے

اسی طرح مولانا محمد ابراہیم نے عیسائیوں کے اُن اعتراضات پر جو انھوں نے قرآن کریم کی منقصت کی صورت میں کئے کتاب "تعلیم القرآن" و کتاب "تائید القرآن" کے ناموں سے لکھے

**ترجمان القران** | انہی ۳ سالوں میں قرآنِ مجید کی ایک اور (اردو) تفسیر بنام

ترجمان القرآن کے دو حصہ از سورۃ الفاتحہ تا بہ سورۃ المومنون شائع ہو چکے ہیں یہ تفسیر ہماری جماعت کے مشہور از قاف تا بہ قاف یعنی مطلع انوار "الہلال" منبع "البلاغ" المبین ناشر حدیث ختم المرسلین صاحب القلم والبیان السید احمد ابوالکلام آزاد کی تصنیف ہے جس نے تعلیم یافتہ طبقہ کے افکار میں ایک سرے سے تبدیلی کر دی ہے

جناب خواجہ عبدالحی فاروقی شیخ التفسیر جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی جو ہماری جماعت اہل حدیث کے ممتاز علماء سے ہیں آپ نے ہمارے موجودہ سیاسی ابتذال کی اصلاح کے لئے تفسیر قرآن کی ایک خاص طرز نکالی کہ قرآنِ کریم کی اُن آیات کو جو تنظیم و تحریض علی الجہاد کی سبق آموز تھیں اُن مناسب و برمحل استدلال کے ساتھ ہم گم کردہ راہوں کو صراط مستقیم دکھانے کی کوشش فرمائی یہ تفاسیر اب تک ۷ حصوں میں چھپ چکی ہے یعنی الخلافۃ الکبریٰ تفسیر سورہ بقرہ بیان تفسیر سورۂ آل عمران صراط مستقیم تفسیر سورۃ الانفال والتوبہ عبرت تفسیر سورۂ یوسف برھان تفسیر سورۂ نور سبیل الرشاد تفسیر سورۂ الحجرات سبل السلام تفسیر پارہ ۲۸ و ذکریٰ تفسیر پارہ ۳۰

علمائے اہلِ حدیث نے کتب علوم و فنون کے حواشی میں بھی حصہ لیا جیسا کہ (آگے چل کر) آپ کو فہرست سے مفصل معلوم ہوگا

فلسفۂ جدید پر ہمارے ایک نوجوان عالم مولوی عبیدالرحمٰن (افضل العلماء مدراس یونیورسٹی) پیغمبرپوری بہاری (مدرس جامعہ عربیہ دارالسلام عمرآباد مدراس) ایک کتاب النوامیس الالٰھیہ عربی میں لکھ رہے ہیں جو آخری جماعتوں کے لئے ہے

## السید نواب صدیق حسن خاں رئیس بھوپال کے خدمات

حضرات!

آپ کو یاد ہوگا کہ جناب السید نواب صدیق حسن خاں صاحب مرحوم قنوجی کی دستارِ

فضیلت جس وقت طرۂ شاہانہ سے مزین ہوئی تو ریاست بھوپال ایک سرے سے منبع علم و مرجع علماء ہوگئی حضرت والاجاہ علیہ الرحمۃ نے ایک محفل علم سجائی دور و نزدیک کے علماء جمع ہوئے ہندوستان کے بے شمار نامی گرامی اہل علم اس ماہتاب علم کا ہالہ بن گئے قاضی بشیرالدین مرحوم قنوجی شیخ قاضی محمد مچھلی شہری مولانا سلامت اللہ جیراجپوری شیخ حسین عرب محدث یمنی مولانا محمد بشیر سہسوانی بھوپال میں تشریف فرما میں متعدد مدارس علم وفن قایم ہوئے طلبا کھچے چلے آرہے ہیں ریاست کے تمام مسلمان اس خدمت کی دینی برکتوں سے مالا مال ہو رہے ہیں کہ علم وفن کے اعتبار سے بھوپال کی قسمت ہی جاگ اٹھی

حضرت السید نواب صاحب مرحوم نے اشاعت حدیث کی ایک نئی طرح ڈالی کہ حفاظ قرآن کی طرح حفاظ حدیث کا التزام کیا اور صحیح بخاری سے لے کر بلوغ المرام تک کے لئے علیحدہ علیحدہ انعامات و وظائف کا اعلان فرمایا ہمارے شہر علی گڑھ کے مشہور اہلِ حدیث داعی مولوی عبدالتواب صاحب غزنوی اپنے وعظ میں جو بے بہ بے احادیث پڑھتے چلے جاتے ہیں یہ نواب صاحب ہی کے اُس التزام کا ثمرہ ہے یہی سر احادیث مرحوم حافظ عبدالوہاب نابینا دہلوی (المتوفی ۱۳۵۱ھ) میں تھا

مولوی عبدالتواب صاحب ممدوح اس زمانے میں میرٹھ کے مدرسہ میں مولانا حمید اللہ مرحوم سے پڑھتے تھے مولانا عبدالوہاب دہلی میں، اور ابھی یہ لوگ نصف کے قریب مشکوٰۃ حفظ کر چکے تھے کہ نواب صاحب ہی کو پیغام اجل آپہنچا اور حفاظت و اشاعت حدیث کی اس طرز جدید کا خاتمہ اس کے موجد کے ساتھ ہی ہوگیا انا للہ وانا الیہ راجعون

حضرت نواب صاحب نے تفسیر القرآن بزعربی میں "فتح البیان فی مقاصد القرآن" ۷ جلدوں میں لکھی اردو میں ایک تفسیر بنام "ترجمان القرآن" ۱۵ جلدوں میں مرتب کی اصول تفسیر وطبقات مفسرین پر الاکسیر فی اصول التفسیر لکھی

حدیث میں صرف "بلوغ المرام من ادلۃ الاحکام" کی ۲ شرحیں بعنوان مسک الختام و فتح العلام بشرح بلوغ المرام والروض البسام من توجمۃ بلوغ المرام لکھیں الجامع الصحیح للبخاری کی شرح بنام عون الباری لحل ادلۃ البخاری قلمبند کی السراج الوھاج فی شرح مختصر الصحیح مسلم ابن الحجاج کے نام سے الجامع الصحیح للمسلم کو واضح کیا رجال حدیث میں نہایت جامع کتاب بنام "اتحاف النبلاء المتقین باحیاء ماثر الفقہاء والمحدثین" مرتب فرمائی صحاح ستہ کے فوائد پر "الحطہ فی ذکر الصحاح الستہ" جیسی بے نظیر کتاب لکھی الغرض نواب صدیق حسن خاں صاحب نے تفسیر میں ۹ اور فن حدیث پر ۱۳ کتابیں لکھیں

ممدوح مرحوم کی ان خدمات کا حصر انہی تصانیف پر نہیں بلکہ آپ نے قرآن و حدیث کے متعلق متقدمین کی اکثر کتابیں جو بیش قیمت ہونے کے ساتھ کم یاب بھی ہو چکی تھیں عرب و عجم سے گرانبہا قیمتوں پر حاصل کر کے مطابع مصر و بیروت اور ہندوستان میں لاکھوں روپیہ خرچ کر کے چھپوائیں اور بلا طلب معاوضہ محض حسبۃ للہ علما کی نذر کر دیں کہ جن کے وجود سے عربی زبان کا کوئی کتب خانہ خالی نہ ہوگا

حضرت النواب صدیق حسن خاں صاحب نے جو کتابیں اس طرح چھپوا کر مفت تقسیم فرمائیں اُن میں سے چند کا تذکرہ کیا جاتا ہے

فتح الباری شرح الصحیح للبخاری، تفسیر ابن کثیر، نیل الاوطار وغیرہ ان میں سے نیل الاوطار پر ۲۵ ہزار اور تفسیر ابن کثیر پر ۲۰ ہزار روپیہ صرف ہوا فتح الباری کا نسخہ ۶ سو روپیہ میں مصر سے خریدا اور ہزاروں کی تعداد میں چھپوا کر مفت تقسیم کر دیا ہندوستان میں فتح الباری سب سے پہلے جماعت اہل حدیث کے اسی سرتاج و سردار کی خسروانہ فیاضیوں کے طفیل پہنچی اور ان کے چھپوانے کے لئے آپ نے مولوی محمد بن غلام رسول السورتی کو مصر بھیجا آج جن کے صاحبزادوں کا بمبئی میں ایک بہت بڑا تجارتی

کتب خانہ ہے

نواب صاحب نے تمام فنون علم میں ۲۲۲ کتابیں لکھیں اور تمام کی تمام ہزارہا کی تعداد میں چھپوا کر مفت تقسیم فرمائیں

نواب صاحب مرحوم کی تصانیف

## ابجد العلوم یعنی عربی انسائیکلوپیڈیا آف اسلام

کا تکملہ "ابجد العلوم" ہے یہ جملہ علوم اسلام پر حاوی ایک ضخیم کتاب (ایک ہزار کے قریب صفحات) بڑی تقطیع پر عربی میں ہے جو اس وقت تک کے معلومات کے مطابق بہترین "دائرۃ المعارف" کہی جا سکتی ہے

ہمارے علماء نے سنن ابی داؤد پر متعدد شروح و حواشی لکھے چنانچہ جناب العلامہ مولانا شمس الحق مرحوم ڈیانوی بہاری (المتوفی ۱۹ ربیع الاول ۱۳۲۹ھ) نے عون المعبود شرح ابی داؤد چار ضخیم جلدوں میں لکھی جو آج علماء و طلباء سب کے سامنے ہی صاحب الافاضل ممدوح نے ابوداؤد کی ایک اور شرح غایۃ المقصود ۳۲ جلدوں میں لکھی مگر ابھی اس کی پہلی ہی جلد چھپی تھی کہ آپ نے داعی اجل کو لبیک کہا اللھم اغفر لہ

مولوی محمد صاحب حیدرآبادی نے عون الودود حاشیہ سنن ابی داؤد لکھا جس پر حضور نظام نے آپ کے لئے ۵۰ روپیہ ماہانہ کا وظیفہ تاحیات مقرر فرمایا (آپ ابھی تک بقید حیات ہیں)

جامع الترمذی پر مولانا ابوالعلیٰ عبدالرحمٰن مبارک پوری الاعظمی (المتوفی ۱۶ شوال ۱۳۵۳ھ) نے ایک ضخیم شرح بعنوان "تحفۃ الاحوذی شرح جامع الترمذی" ۴ جلدوں میں لکھی ہے بحمد اللہ یہ کتاب چھپ چکی ہے مرحوم نے جامع الترمذی کا ایک مقدمہ بھی لکھا ہے اور سنن ابن ماجہ کی شرح عربی میں ہمارے ایک نوجوان عالم مولوی عبدالسلام صاحب بستوی (مولوی فاضل) مدرس مدرسہ علیجان دہلی لکھ رہے ہیں

## کتبِ احادیث کے اُردو ترجمے

ہمارے علما نے احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اُردو داں طبقہ تک عام کرنے کے لئے حدیث کی کتابوں کے ترجمے بھی کئے تقریباً تمام صحاح ستہ کا ترجمہ نواب وحید الزماں حیدر آبادی (المتوفی ۱۵ شعبان ۱۳۳۸ھ) نے کیا ریاض الصالحین ومشکوۃ کے ترجمے مولوی عبدالاول غزنوی امرتسری (المتوفی جمادی الاخریٰ ۱۳۱۳ھ) نے کئے الفوائد المجموعہ فی الاحادیث الموضوعہ (للشوکانی) اور الموضوعات الکبیر ملا علی قاری کے ترجمے مولانا فضل حق صاحب دلاوری (گوجرانوالہ) نے لکھے جو عرصہ ہوا مطبع احمدی لاہور میں چھپ چکے ہیں (مولانا فضل حق صاحب "خاندان سعادت قصور" سے ہیں)

## العلامۃ السید سلیمان صاحب "سیرۃ النبی" کی تصانیف

جناب العلامہ ممدوح ہماری جماعت کے خاموش اور بے حد سرگرم کارکن ہیں اور خاندانی حیثیات سے ایک قدیم اہل حدیث خاندان کے ممبر آپ نے نہ صرف مسلمانان ہند بلکہ مسلمانان عالم کی موجودہ ضروریات کے مطابق فن تصنیف وتالیف میں ایک ایسی شاہراہ قائم کی کہ جس پر چل کر لاکھوں مسلمان منزلِ مقصود تک جا پہنچے آپ کے علمی کارناموں میں سب سے پہلی تصنیف جناب سیدہ ام المومنین عائشہ صدیقہ کی وہ سوانحعمری ہے جو آپ نے ندوۃ العلماء سے فراغ کے بعد لکھی اردو میں بالکل نئی تصنیف "ارض القرآن" ہے جو قرآنِ مجید کی مذکورہ اقوام مثلاً عاد و فرعون واخوان لوط واصحاب الایکۃ وقوم تبع" کی تاریخی حیثیت اور امکنۂ قرآن کی جغرافیائی تحدید وتعین پر مشتمل ہے

جناب سید صاحب ممدوح نے "سیرۃ النبی" لکھ کر مسلمانان عالم پر جو احسان فرمایا اس کے تشکر سے ہم لوگ کبھی عہدہ برآ نہیں ہو سکتے یہ کتاب اپنے ممدوح جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے "اُسوۂ حسنہ" کی وہ تفسیر جامع وشرح بسیط ہے کہ آج تک مقابلہ

نہیں کرسکتی یہ ایک ایک ہندی مسلمان کے ہاتھ میں موجود ہے ملک کا کوئی کتب خانہ
اس سے خالی نہیں دولت خدادادا فغانستان میں سیرۃ النبی کا ترجمہ فارسی میں ہو
رہا ہے ترک بہادر نے قزاقانِ یورپ کے اس گھراؤ میں بھی سیرۃ النبی کو ترکی زبان
میں منتقل کرلیا ہے اور ابھی بعض دوسری مغربی زبانوں میں سیرۃ النبی کے لکھنے کے سامان
ہو رہے ہیں

مولانائے سید سلیمان صاحب کے احسانات "جاریہ" ہیں آپ کا مشہور صحیفہ
"معارف" ہے جس کی معرفت سے ملک کا کوئی پڑھا لکھا محروم نہیں معارف ۲۰ سال سے
علوم دین کی خدمت قدیم وجدید طریق پر کر رہا ہے اور خوش نصیب ہیں وہ لوگ جنہیں
"معارف" کے مطالعہ کا فخر حاصل ہے جناب السید سلیمان زادمجدہٗ کی تصانیف اور بھی ہیں جن
کے اندراج سے اس مقالہ کی فہرستِ کتب مزین ہے فالیہ یرجعوت

## جماعت اہلِ حدیث کی صحافی خدمات

ہماری جماعت کی صحافی ترقی
بھی قابلِ ذکر ہے مولوی محمد حسین
مرحوم بٹالوی (المتوفی ۲۹ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۸ھ) نے سب سے پہلے (جماعت میں) ماہانہ
رسالہ اشاعۃ السنہ جاری کیا جو تقریباً نصف صدی تک علم وفن کی خدمت میں منہمک رہا
مولانائے ابوالوفا ثناء اللہ صاحب امرتسری نے اخبار اہلِ حدیث ہفتہ وار بتاریخ
۱۳ نومبر ۱۹۰۳ء کو جاری کیا جسے ۴۲ سال ہوئے گو آئے اس مدت میں اہل حدیث
نے مذہب علم وزبان کی کتنی خدمت کی ہوگی

"الہلال" و "البلاغ" کا تذکرہ اوپر ہو چکا ہے غرض اس وقت تک ہماری
جماعت کے ۱۶ اخبار ورسالے تو اپنی زندگی ختم کرچکے ہیں اور ۱۲ ابھی تک مصروف
عمل ہیں ہر دو صنف کی مفصل فہرست آگے چل کر آپ کے ملاحظہ سے گذرے گی

## زبان اُردو کی خدمت

ہماری جماعت نے مذہبی توغل کے ساتھ ملک وملت کی عام ضروریات کو بھی سامنے رکھا زبان اُردو کی توسیع کی تاریخ پڑھئے تو مولانا عبدالحلیم شرر لکھنوی (المتوفی ) کا نام جلی حروف میں نظر آئیگا آپ حضرت میاں صاحب السید نذیر حسین محدث دہلوی کے شاگرد تھے جس کا اعادہ وہ خود بھی فرمایا کرتے آپ کے شرکائے سبق میں سے ابھی تک مولوی حاجی عبدالغفار صاحب دہلوی (آف علیجان) بقید حیات موجود ہیں۔

شرر مرحوم نے ۱۸۸۷ء میں حیدرآباد دکن سے دل گداز (ماہانہ) جاری کیا جو ایک معمولی وقفہ کے ساتھ مدیر کے آخری دورِ حیات تک قائم رہا دل گداز نے نہ صرف زبان (اُردو) کی خدمت میں نمایاں حصہ لیا بلکہ علم وفن کے ہر شعبہ میں اس کی مسابقت مسلّم ہے وہ اس قدِ کہتر کے ساتھ بقیمت بہتر کا مصداق واقعی تھا

حضرت شرر مرحوم کی تصانیف کی تعداد ۹۷ تک ہے جن میں اسلام پر ۱۷ کتابیں ہیں تاریخ وسیر پر ۳۶ ، ناول (تاریخی) ۲۲ ، ناول اصلاحی ۱۴ ان میں سے ہر ایک کتاب اگرچہ اپنے فن میں بے مثل ہے مگر ان سب کا مجموعہ ادب اُردو کا وہ بیش بہا سرمایہ ہے کہ جس کے اعتراف سے اہل ملک کو کبھی انکار نہ ہو سکا چنانچہ شرر کے ارتحال کے بعد رسالہ اُردو (اورنگ آباد دکن) نے آپ کی ادبی خدمات پر انعامی مقابلہ کا اعلان کیا اور اس عنوان پر مقالہ نگار کو سینکڑوں روپے دیئے

زبان وادب کے مسئلہ پر "الہلال" (مولانا ابوالکلام آزاد) کو بھی پیش کیا جا سکتا ہے جس نے ترویج وترقی زبان کے لئے نئی نئی راہیں اور نئی نئی اصطلاحیں جاری کیں اور اس سے انکار مشکل ہے کہ "الہلال" نے جہاں مسلمانوں میں انقلاب ذہنی وسیاسی میں نمایاں حصہ لیا وہاں زبان اُردو کی ترویج وترقی میں بھی گونہ مسابقت کی۔

مولانا شرر اپنی منزلِ حیات طے کر گئے "الہلال" بدرِ کامل ہو کر معرض کسوف میں آگیا

ولیکن ہماری جماعت کے مشہور صاحب علم وفن جناب العلامۃ السید سلیمان ندوی (صفحۂ معارف) زبان وعلم کی خدمت میں ابھی تک منہمک ہیں سید صاحب نے زبان وقلم اور مجلہ معارف کے توسط سے زبان کی جو خدمت کی اس کا اعتراف "ہندستانی اکاڈیمی" الہ آباد کو ہے "اُردو اکاڈیمی جامعہ ملیہ" دہلی اس کی معترف ہے ملک کے تمام علمی ادارے اس کے مقربیں اور خود معارف کی درازیِ عمر اس کی دلیل ہے

## مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے بانی اور اہل حدیث عقاید

مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے نامور بانی جناب سرسید احمد خاں مرحوم جنکی مخلصانہ کوششوں کے نتائج اس کانفرنس اور مسلم یونیورسٹی کی شکل میں نمایاں ہیں جنہوں نے اپنی تمام زندگی ملک وملت کے لئے وقف کردی اپنی تمام عمر کی کمائی قوم پر نثار کر گئے وہ بھی جب اپنے مولد دہلی سے نکلے تو عقیدۂ اہل حدیث پر تھے سرسید مرحوم نے حدیث جناب الصدر الحمید شاہ محمد اسحاق صاحب سے پڑھی جس کے اثر سے انھوں نے کبھی وضع الیدین علی الصدر اور آمین بالجہر ترک نہ کی۔

چنانچہ مولانا شبلی علیہ الرحمۃ نے اپنے زمانہ قیام علی گڑھ میں جو خطوط احباب واعزا کے نام لکھے اُن میں سرسید مرحوم کے اس توغل کو ان لفظوں میں نقل فرماتے ہیں کہ

"...............................

مغرب کی نماز! سبحان اللہ! کیا شان وشوکت ہوتی ہے کہ بس دل بیٹھا پڑتا ہے۔ خود سید صاحب بھی شریکِ نماز ہوتے ہیں اور چونکہ وہ عامل بالحدیث ہیں آمین زور سے کہتے ہیں ان کی آمین کی گونج مذہبی جوش کی رگ میں خون بڑھا دیتی ہے"

مکاتیب شبلی حصہ اول ص ۲۰۶

اور جب کبھی عقاید خاصہ کا تذکرہ آتا تو جناب سرسید اپنا انسلاک اسی جماعت

(اہلِ حدیث) کے ساتھ ظاہر فرماتے اگرچہ افسوس ہے کہ ہمارے عقاید کی سادگی سرسیدؔ کے بعض شذوذ کی وجہ سے مرحوم کو اپنے ساتھ رکھنے سے آخر معذور ہو گئی۔ فیا اسفی علیٰ یوسف!

مگر مرحوم کا عہدِ اوّل جس کا تذکرہ اوپر ہو چکا ہے اسی عقیدہ سے مزین تھا

سرسید علیہ الرحمۃ کے رُفقا میں اکثر حضرات اسی عقیدہ کے حامل تھے اُن میں سے بعض نے اپنے فکر کے مطابق اس کے اظہار سے اغماض کیا اور بعض نے اس اظہار ہی کو اصابت فکر سمجھا منھم مقتصد ومنھم سابق بالخیرات (الآیۃ)

ان میں سے نواب محسن الملک (سید مہدی حسن) مرحوم قابلِ ذکر ہیں آپ نے تقلید اور عمل بالحدیث" کے نام سے اس مابہ الامتیاز پر بہترین کتاب لکھی نواب صاحب ممدوح کی دوسری مذہبی تصانیف سے بھی ان کے مسلک عمل بالحدیث کا پتہ چلتا ہے ان کا مسئلہ تفسیر پر جو تحریری مکالمہ جناب سرسید سے ہوا وہ بعنوان "المکاتبات الخلان" چھپ چکا ہے اُس سے بھی آپ کے ذوقِ اتباع سنت کا پتہ چلتا ہے

حضرات!

میں نے غیر ضروری اختصار سے کام لیا بعض قابلِ ذکر امور نظر انداز کر دیئے مگر اس پر بھی مضمون (کا یہ حصّہ) اتنا وسیع ہوتا گیا کہ جس پر بغیر طلبِ عفو کے چارہ نہیں اس (حصّہ) کے بعد تصانیف و مدارس اہلِ حدیث کی فہرست ہے جو سننے کی بجائے

ع دیدنی ہیں دلِ خراب کے رنگ

**ذکر مافات** | یاد ش بخیر! جناب العلامہ مولانائے عبدالعزیز صاحب المیمنی راجکوٹی پروفیسر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ جن کا قرب راقم (مقالہ نگار) کے لئے سراسر بُعد ہے جس کی وجہ سے آپ خاتمِ مضمون کے مقام پر جا پہنچے

آپ جماعت اہلِ حدیث کے اُن اعلام سے ہیں جنہیں من جملہ دیگر علوم عربیہ کے ادب ولغت عربی پر وہ دسترس حاصل ہے کہ جس کا چرچا ہندوستان میں ہے مصر جس کے غلغلہ سے معمور ہے ممالک شام جس کے ذکر سے رطب اللسان ہیں اور خود مستشرقین (یوروپ) جن سے مستفید ہیں

جناب ممدوح کی مصنفات ۳۱ تک ہیں اور تمام عربی میں، ان میں سے اکثر مطبوع بعض ناتمام اور بعض حد تمام تک پہنچکر منتظر اشاعت، ان میں سے "معجم الامثال السائرہ والایام الدائرہ والبنین والبنات والآباء والاجہات والذوین والذوایات" ۲۰ ہزار امثال عرب کا مجموعہ ہے (فلیتربص) اور مطبوعات میں سے "سمط اللآلی فی شرح امالی القالی" دو جلدوں میں کہ صاحب العلامہ نے جس کے چھپوانے کے لئے مصر کا شدرحال فرمایا آپ کی تصانیف کی مکمل فہرست آگے چل کر آپ کے ملاحظہ سے گذرے گی

واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

ابو یحییٰ امام خاں نوشہروی

# قرآن مجید کے ترجمے

| عدد | عدد سلسلہ | نام ترجمہ | مصنف | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱ | فتح الرحمن (فارسی) | حجۃ اللہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی المتوفی ۱۱۷۶ھ | |
| ۲ | ۲ | ترجمہ (اردو) | شاہ عبد القادر محدث دہلوی المتوفی ۱۲۴۳ھ | سب سے پہلے مولانا ولایت علی صادقپوری رحمۃ اللہ علیہ کے مرید مولوی بدیع الزماں بردوانی نے ٹائپ میں چھپوایا |
| ۳ | ۳ | ترجمہ (اردو) | شاہ رفیع الدین محدث دہلوی المتوفی ۱۲۴۹ھ | |
| ۴ | ۴ | ترجمہ (اردو) | نواب وحید الزماں حیدرآبادی المتوفی ۱۵ر شعبان ۱۳۳۸ھ | |
| ۵ | ۵ | ترجمہ (اردو) | حافظ نذیر احمد خاں المتوفی | |

# کتب تفاسیر بزبان عربی

| عدد | عدد سلسلہ | نام کتاب | مصنف | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | فتح الخبیر فی اصول التفسیر | حجۃ اللہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی | |
| ۲ | ۷ | الفوز الکبیر فی اصول التفسیر | ″ ″ ″ | |
| ۳ | ۸ | تفسیر مظہری | بیہقی وقت علم الہدیٰ قاضی ثناء اللہ پانی پتی المتوفی ۱۲۵۹ھ | |
| ۴ | ۹ | تفسیر قاضی پوری | قاضی بخش احمد بڑاکری بہاری المتوفی ۹ر ذیقعدہ ۱۳۰۴ھ | |

| عدد | نمبر مسلسل | نام کتاب | مصنف | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | تفسیر القرآن بکلام الرحمن | مولوی ابوالوفا ثناء اللہ امرتسری | |
| ۶ | ۱۱ | بیان القرآن علی علم البیان | „ „ „ | |
| ۷ | ۱۲ | فتح البیان فی مقاصد القرآن (۷ جلد) | السید النواب صدیق حسن خاں رئیس بھوپال المتوفی سنہ ۱۳۰۷ھ | |
| ۸ | ۱۳ | نیل المرام من تفسیر آیات الاحکام | „ „ „ | |

# کتب تفاسیر بزبان فارسی

| عدد | نمبر مسلسل | نام کتاب | مصنف | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | الفوز الکبیر | حجۃ اللہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی | |
| ۲ | ۱۵ | فتح العزیز (تفسیر عزیزی) | مولانا الشاہ عبدالعزیز محدث دہلوی المتوفی ۷ شوال سنہ ۱۲۳۹ھ | پارہ تبارک، سورۂ یٰسین، سورہ مومنون و سورۂ عم کی تفسیر، |
| ۳ | ۱۶ | اکسیر فی اصول التفسیر | السید النواب صدیق حسن خاں رئیس بھوپال | مشتمل بر اصول تفسیر و ذکر کتب تفسیر و ذکر مفسرین و طبقات کتب تفاسیر |
| ۴ | ۱۷ | افادۃ الشیوخ بمقدار الناسخ والمنسوخ | السید النواب صدیق حسن خاں رئیس بھوپال | |

# کتب تفاسیر بزبان اردو

| عدد | سلسلہ | نام کتاب | مصنف | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۸ | تفسیر موضح القرآن | شاہ عبد القادر محدث دہلوی | |
| ۲ | ۱۹ | ترجمان القرآن ۱۵ جلدوں میں | السید النواب صدیق حسن خاں رئیس بھوپال متوفی سنہ ۱۳۰۷ھ | نواب صاحب نے ابتدائی ۶ جلدیں (از سورۂ فاتحہ تا سورۂ کہف) اور سورۂ ملک سے سورۂ ناس تک لکھی تھی کہ داعی اجل کو لبیک کہا، آپ کے بعد مولوی ذوالفقار احمد نے اسے مکمل کیا |
| ۳ | ۲۰ | تفسیر وحیدی | مولوی نواب وحید الزماں حیدرآبادی متوفی سنہ ۱۳۳۸ھ | |
| ۴ | ۲۱ | احسن التفاسیر | ڈپٹی سید احمد حسن دہلوی متوفی ۱۰ رجادی الاول سنہ ۱۳۳۸ھ | آپ نے ایک مختصر حاشیہ قرآن بنام "احسن الفوائد" بھی لکھا |
| ۵ | ۲۲ | تفسیر مظہر البیان | حکیم مظہر علی بن حکیم بدر الدین سہسوانی متوفی سنہ ۱۳۱۲ھ | |
| ۶ | ۲۳ | اعظم التفاسیر (اردو) | مولوی رحیم بخش مرحوم دہلوی | دہلی میں طبع ہوئی حاشیہ پر تفسیر "سواطع الالہام" (علامہ فیضی) بھی ہے مختصر اور محققانہ تفسیر ہے |
| ۷ | ۲۴ | تفسیر ثنائی (اردو) ۸ جلدوں میں | مولوی ابو الوفا ثناء اللہ امرتسری | آپ نے ۴ مستقل تفسیریں لکھیں، اور ہر ایک اپنے موضوع میں بے بدل ہے |
| ۸ | ۲۵ | تبویب القرآن | نواب وحید الزماں حیدرآبادی | آیات قرآن کی مضمون وار تبویب، ایک کالم میں اردو ترجمہ، مصنفین اور واعظین کے لئے بہت مفید اور نافع کتاب ہے، لاہور مطبع احمدی میں چھپ چکی ہے، |

| عدد | جمع | نام کتاب | مصنف | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۹ | ٢٦ | الخلافۃ الکبریٰ (تفسیر سورۂ بقر) | | |
| ١٠ | ٢٧ | بیان (تفسیر سورۂ آل عمران) | | |
| ١١ | ٢٨ | صراط مستقیم (سورۂ انفال، توبہ) | | |
| ١٢ | ٢٩ | سبیل الرشاد (تفسیر سورۂ حجرات) | خواجہ عبد الحی صاحب فاروقی شیخ التفاسیر جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی | |
| ١٣ | ٣٠ | عبرت (تفسیر سورۂ یوسف) | | |
| ١٤ | ٣١ | برہان (تفسیر سورۂ نور) | | |
| ١٥ | ٣٢ | سبل السلام (تفسیر سورۂ حجرات) | | |
| ١٦ | ٣٣ | بصائر (ماجرائے جناب موسیٰ علیہ السلام و فرعون) | | |
| ١٧ | ٣٤ | تفسیر سورۂ فاتحۃ الکتاب | مولوی محمد یوسف جے پوری المتوفی ١٣ رجب سنہ ١٣٥٠ھ | |
| ١٨ | ٣٥ | ترجمہ تفسیر جوہری طنطاوی | مولوی عبید الرحمن پیغمبر پوری بہاری | زیر ترتیب |
| ١٩ | ٣٦ | ترجمان القرآن (جلد) جلد اول و دوم | السید مولانا ابوالکلام احمد | |
| | | ″ ″ ″ | آزاد دہلوی صاحب "الہلال البلاغ" | تکملہ و تتمہ تفاسیر اور دونوں سورہ فاتحہ سے المومنون تک |

| عدد | نمبر سلسلہ | نام کتاب | مصنف | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۳۷ | تفسیر محمدی | مولوی محمد (مدیر اخبار محمدی) | تفسیر ابن کثیر کا ترجمہ |
| ۲۱ | ۳۸ | واضح البیان (تفسیر سورۂ فاتحہ) | مولوی محمد ابراہیم سیالکوٹی | |
| | | | " " " | |
| ۲۲ | ۳۹ | تائید القران | " " " | |
| ۲۳ | ۴۰ | تعلیم القران | " " " | |
| ۲۴ | ۴۱ | شہادت القران (۲ حصہ) | " " " | حیات مسیح کا ثبوت قران مجید سے |
| ۲۵ | ۴۲ | تفسیر القران بآیات الفرقان | مولوی ابی المسیح احمد الدین سیالکوٹی | |
| ۲۶ | ۴۳ | قصہ عاد اولیٰ و اخریٰ | مولوی محمد علی صدر پوری ملیح آبادی متوفی ۱۵ رجب سنہ ۱۲۸۹ھ | |
| ۲۷ | ۴۴ | علم الامر من القران | } | |
| ۲۸ | ۴۵ | علم النہی من القران | } | |
| ۲۹ | ۴۶ | علم التمنی من القران | } | |
| ۳۰ | ۴۷ | علم الترجی من القران | } | |
| ۳۱ | ۴۸ | علم الندا من القران | مولوی عبیداللہ (ابوالبرکات) حیدرآبادی م ۱۴ محرم سنہ ۱۳۳۷ھ | |
| ۳۲ | ۴۹ | علم الدعا من القران | } | |
| ۳۳ | ۵۰ | علم الاستفہام من القران | } | |
| ۳۴ | ۵۱ | علوم وجوہ المخاطبات من القرآن | } | |
| ۳۵ | ۵۲ | درایت تفسیری | مولوی حافظ عبداللہ امرتسری | مدیر اخبار تنظیم اہلحدیث روپڑ ضلع انبالہ |
| ۳۶ | ۵۳ | تعلیم القران | | |

